**حضرت خدیجہؓ کی نماز**:۔ مکہ شریف میں مسلمانوں کو امن حاصل نہ تھا۔ جو لوگ اکیلے اکیلے اسلام لاتے تھے۔ واقعات شاہد ہیں کہ وہ بیت اللہ شریف میں یا دیگر کھلی جگہ میں آزادی اور امن سے نماز ادا نہیں کر سکتے تھے۔ بلکہ جس طرح ممکن ہوتا۔ چھپ چھپ کر اکیلے اکیلے نماز پڑھتے تھے۔ حضرت خدیجہؓ علیہا السلام ہجرت مدینہ سے پہلے ایسے ہی حالات میں مکہ شریف میں فوت ہو گئیں، شریعت کے تفصیلی اور اجتماعی احکام مثلاً جمعہ، جماعت، اذان، صیام و قیام رمضان یعنی نماز تراویح باجماعت اور نماز عیدین وغیرہ مدینہ میں جا کر امن حاصل ہونے پر مقرر ہوئے۔ پھر بھی بعض روایتوں میں مذکور ہے کہ جب حضرت جبریلؑ نے رسول اللہ (ﷺ) کو وضو اور نماز سکھائی۔ تو آپؐ نے بموجب ارشاد ربانی وامر اھلک بالصلوة (طٰہٰ پ ۱۶) یعنی اے ہمارے حبیب! آپ اپنے اہل کو بھی نماز کا حکم کیجئے۔ وضو اور نماز کی کیفیت سکھائی اور حضرت خدیجہؓ رسول کریمؐ کے ساتھ خانہ کعبہ میں جا کر نماز ادا کرتی تھیں اور حضرت علیؓ بھی ساتھ ہوتے تھے[1] اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلَیْھِمْ اَجْمَعِیْن۔

۲۔ **ام المومنین حضرت سودہ**:۔ رسول کریمؐ (کلماذکر) نے حضرت خدیجہؓ کی زندگی میں کوئی دوسرا نکاح نہیں کیا تھا۔ حضرت خدیجہؓ آنحضرتؐ سے پیدا شدہ لڑکیاں (زینب، رقیہ، ام کلثوم اور فاطمہ) چھوڑ کر فوت ہوئی تھیں۔ حضرت زینب اور حضرت رقیہ شادی شدہ تھیں باقی دونا کتخدا تھیں۔ امور خانہ داری میں آنحضرتؐ کو دقت پیش آئی۔ حضرت سودہؓ قریش کے معزز خاندان بنی عامر سے تھیں۔ شروع زمانہ میں اسلام لائی تھیں حضرت عثمان بن مظعونؓ جو آنحضرتؐ کے منہ بولے بھائی تھے۔ ان کی بیوی حضرت خولہؓ کے مشورہ سے آنحضرتؐ نے حضرت سودہؓ کو شرف زوجیت بخشا۔ حضرت سودہؓ نہایت سخی اور صابر اور عبادت گزار تھیں۔ طبیعت کی سنجیدگی و متانت اور سیرت کی خوبی اس پر مزید تھی۔ حضرت عائشہؓ اور ان کا بہت جوڑ تھا۔ حضرت عائشہؓ فرمایا کرتی تھیں کہ سوائے سودہؓ کے کسی عورت کی نسبت میری یہ آرزو نہ ہوتی کہ میری روح اس کے چمڑے میں ہو حضرت سودہؓ تہجد کی نماز کے لئے آنحضرتؐ کے ساتھ اٹھتی تھیں اور آپؐ کے ساتھ شامل ہو کر نماز گزارتی تھیں[2]۔ بقول امام واقدی ۵۴ھ میں فوت ہوئیں۔

---

۱۔ تاریخ طبری مطبوعہ مصر جلد دوم ص ۲۱۰ تا ۲۱۲۔ ۱۲ منہ

۲۔ صحیح بخاری۔ ۱۲ منہ ۳۔ اصابہ جلد ہشتم ص ۶۵۷۔ ۱۲ منہ





۳۔ **ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہؓ**:۔ آپ اوپر پڑھ آئے ہیں کہ آنحضرتؐ تہجد کے وقت عائشہؓ کو جگایا کرتے تھے۔ پس جو خاتون خود بھی نیک و سعادت مند ہو اور قدرت نے اس کی قسمت ایک بلند پایہ معبد و زاہد نبی اللہ سے جوڑ دی ہو اور اس میں قدرت کا بھی راز ہو کہ یہ خاتون اپنی صغر سنی میں پیغمبر اللہ (ﷺ) (کلماذکر) کی زیر تربیت رہ کر علمی اور عملی کمال حاصل کر کے آئندہ اپنی جنس کے لئے بہتر سے بہتر معلمہ و پیشوا ثابت ہو۔ تو لازم ہے کہ وہ اپنی حد میں جملہ علمی و عملی کمالات سے متصف ہو۔ پس جس طرح حضرت عائشہؓ علمی مشکلات کے حل کرنے میں مرجع صحابہؓ تھیں[1]۔ اسی طرح وہ عملی طور پر بھی نہایت ریاضت کش تھیں۔ تہجد کی نماز برابر پڑھتی تھیں۔ اشراق یا ضحیٰ بھی ترک نہیں کرتی تھیں۔ نفلی روزے بھی کثرت سے رکھتی تھیں۔ نماز تراویح خاص اہتمام سے باجماعت پڑھتی تھیں اور ختم القرآن سنتی تھیں۔ حج عموماً ہر سال کرتی تھیں۔ مکہ شریف میں رہتے ہوئے ہر سال حج کرنا کوئی مشکل امر نہیں ہے۔ لیکن مدینہ شریف سے جو مکہ شریف سے بارہ روز کے فاصلہ پر ہے۔ ہر سال حج کے لئے آنا آسان کام نہیں تھا۔

اس سے زیادہ محنت، جفاکشی، بلکہ جاں بازی کا کام جہاد ہے۔ حضرت عائشہؓ اس میں بھی شریک ہوتی تھیں۔ غازیوں کو پانی پلاتیں اور زخمیوں کی مرہم پٹی کرتیں اور شہیدوں کی نعشوں کو میدان سے اٹھا اٹھا کر دوسری جگہ لے جاتی تھیں۔ ان کی یہ باتیں مجموعی طور پر کتب حدیث صحیح بخاری صحیح مسلم اور مسند امام احمد میں بصحت اسانید مرقوم ہیں جن کو ہم بخوف طوالت مضمون بالتفصیل نہیں لکھ سکتے۔ حضرت عائشہؓ بقول اکثر علماء ۵۸ھ میں فوت ہوئیں۔ رضی اللہ عنہا۔

---

۱۔ وہ واقعات کتب حدیث میں حضرت ابوموسیٰؓ اور دیگر صحابہؓ کی روایت سے مرقوم ہیں۔ جو اس وقت خارج از مقصود ہونے کی وجہ سے ہم نقل نہیں کر سکتے۔ ۱۲ منہ

۴۔ام المومنین حضرت حفصہؓ:۔ حضرت عمرؓ کی بیٹی تھیں۔ بیوہ ہو چکی تھیں۔ جنگ بدر کے بعد ۲ھ یا ۳ ہجری میں آنحضرتؐ کے عقد میں آئیں۔قریشیوں کے کئی گھرانے تھے، آنحضرتؐ عبد مناف کے بیٹے ہاشم کی اولاد سے تھے۔ بنو امیہ جن میں سے ابوسفیان اور حضرت عثمانؓ تھے۔ عبد مناف کے پوتے امیہ کی اولاد تھے۔ بنو مخزوم جن میں سے ابو جہل اور حضرت خالد بن ولیدؓ تھے۔ حضرت عمرؓ کے ننھیال تھے۔ ابو جہل حضرت عمر کا حقیقی ماموں اور صحیح الاسناد حضرت خالد کا چچازاد بھائی تھا۔ حضرت عمرؓ بنی عدی سے تھے۔ بنو امیہ اور بنو مخزوم خصوصیت سے آنحضرتؐ اور اسلام کے دشمن تھے۔ آنحضرتؐ کا چچا ابولہب اگرچہ ہاشمی تھا۔ لیکن اس کی بیوی ام جمیل ابوسفیان کی بہن تھیں۔ اور آنحضرتؐ کی سخت موذی دشمن تھی۔ پس اس کے اثر سے ابولہب بھی آنحضرتؐ اور اسلام کا سخت دشمن تھا۔ تینوں خاندانوں (بنو امیہ۔ بنو مخزوم اور بنی عدی) کے رشتہ داری کے اور حلیفانہ تعلقات بہت گہرے تھے۔

ان سب حالات کو نظر میں رکھتے ہوئے حضرت حفصہؓ کا آنحضرتؐ کی زوجیت میں آنا ان خاندانوں میں تعلقات بڑھ جانے سے اشاعت اسلام کے لئے بہت مفید و موثر تھا۔ ام المومنین حضرت ام حبیبہؓ کے نکاح میں علاوہ دیگر مصلحتوں کے یہ مصلحت بھی مضمر تھی۔ کیونکہ آپ ابوسفیان کی بیٹی تھیں۔ جو بنو امیہ کا سردار اور اس وقت کا کفر پارٹی کا علمبردار تھا۔

حضرت حفصہؓ شب بیدار و عبادت گزار تھیں۔ نفلی روزے اس کثرت سے رکھتی تھیں کہ گویا ہمیشہ روزہ دار رہتی تھیں۔ حافظ ابن حجرؒ نے طبقات ابن سعدؒ سے نقل کیا اور اسے صحیح الاسناد کہا کہ نافع کہتے ہیں کہ حضرت حفصہؓ موت تک روزہ رکھتی رہی۔ غریب زاہدانہ زندگی بسر کرتی تھیں۔ دنیا کی زیب و زینت سے انس نہیں تھا۔





۵۔ام المومنین حضرت زینبؓ بنت خزیمہ ہلالیہ:۔ پہلے آنحضرتؐ کے پھوپھی زاد بھائی عبداللہ بن جحشؓ کے نکاح میں تھیں۔ وہ ۳ھ میں جنگ احد میں شہید ہو گئے۔ بعد عدت کے آنحضرتؐ کی زوجیت سے مشرف ہوئیں۔ طبعیت نہایت نیک اور متواضع پائی تھی۔ فقراء و مساکین پر شفقت کی وجہ سے ام المساکین کے لقب سے موصوف تھیں۔ نہایت قانع و عبادت گزار تھیں۔ صرف دو تین ماہ تک دنیا میں آنحضرتؐ کی رفیقہ حیات رہیں اور آنحضرتؐ کے سامنے ہی فوت ہو گئیں۔ رضی اللہ تعالیٰ عنہا۔

۶۔ام المومنین حضرت ام سلمہؓ:۔ قریش کے معزز خاندان بنی مخزوم سے تھیں۔ مشہور امیر ابوامیہ مخزومی کی بیٹی تھیں۔ جو بہت سخی اور فراخ دل تھے۔ سفر میں اپنے سب رفقا کے مصارف بطیب خاطر خود برداشت کرتے تھے۔ اس لئے ان کا نام زادالراکب پڑ گیا تھا۔ حضرت ام سلمہؓ نے نہایت ناز و نعمت میں ایسے باپ کی تربیت میں پرورش پائی تھی۔ صورت، سیرت عقل، شکل ہر دو امر میں ممتاز تھیں متانت و سنجیدگی کی زندہ تصویر تھیں۔ اپنے چچا اور آنحضرتؐ کی پھوپھی برہ نام کے بیٹے عبداللہ بن عبدالاسد مخزومی سے بیاہی گئی تھیں۔ ان سے ان کے دو بیٹے عمر، سلمہ اور دو بیٹیاں زینب و درہ پیدا ہوئیں۔ سلمہ کے نام پر دونوں کی کنیت ابوسلمہ اور ام سلمہ ہوئی دونوں میاں بیوی قدیم الاسلام ہیں۔ ناز و نعمت میں پلے ہوئے اور آسائش و آسودگی سے زندگی بسر کرتے ہوئے اسلام لانے پر سخت مصیبتوں کا سامنا ہوا۔ جن پر وہ دونوں نہایت صبر و استقلال سے غالب آئے اور اسلام کا دامن نہ چھوڑا۔ ہر دو نے حبشہ کی طرف ہجرت کی صحیح بخاری میں حضرت ام سلمہؓ سے قبور انبیاء و صالحین کے متعلق نصاریٰ کی رسوم و عادات کی جو روایت ہے۔ وہ ان کے اسی سفر کی یادداشت ہے۔

حضرت عبداللہ (ابوسلمہؓ) کو جنگ احد میں زخم آیا۔ جس سے وہ تھوڑے عرصہ کے بعد فوت ہوگئے۔ عدت کے بعد آنحضرتؐ نے ان کو بھی اپنی زوجیت میں لے کران کی اولاد کو اپنی کفالت میں لیا۔ اور نہایت شفقت ومحبت سے پرورش کی۔

حضرت ام سلمہؓ نہایت سخی اور عبادت گزار تھیں، ان کی سخاوت کے واقعات بہت ہیں۔ کیوں نہ ہو سخی باپ کی بیٹی تھیں اور طبعی طور پر نیک تھیں سابقاً گزر چکا ہے کہ نماز تہجد میں اٹھا کرتی تھیں۔ حافظ ابن حجرؒ اصابہ میں ان کے متعلق فرماتے ہیں۔

**كانت ام سلمة موصوفة بالجمال البارع و العقل البالغ والرای الصائب** ''یعنی حضرت ام سلمہؓ فائق حسن وجمال اور کمال عقل اور تدبیر ورائے کی درستی سے موصوف تھیں۔''

امام حسین علیہ السلام کی شہادت کے واقعہ کے بعد ۶۳۔۶۲۔۶۱ ہجری میں (علیٰ اختلاف الاقوال) فوت ہوئیں اور ان کی وفات سے آنحضرتؐ کی ازواج مطہرات کا اس دار فانی سے خاتمہ ہوگیا چونکہ سب سے آخر میں حضرت ام سلمہؓ کا انتقال ہوا۔ رضی اللہ عنھن

۷۔ **ام المومنین حضرت زینب بنت جحشؓ**:۔ آنحضرت (ﷺ) کی حقیقی پھوپھی امیمہ کی بیٹی تھیں۔ باپ کی طرف سے خاندان اسد بن خزیمہ سے تھیں۔ شروع دعوت اسلام میں مع اپنے بھائی بہنوں کے اسلام لائیں۔ محدث ابن اثیرؒ کے الفاظ یہ ہیں۔ **كَانَتْ قَدِيْمَةَ الْإِسْلَامِ** ۔ پھر آنحضرتؐ کے ساتھ ہجرت مدینہ بھی کی[1]۔ پہلے آنحضرتؐ کے منہ بولے بیٹے زید بن حارثہؓ کے نکاح میں آئیں لیکن بن نہ آئی تو ایک سال بعد طلاق

---

[1] اسی لئے آنحضرتؐ سے ان کا نکاح جائز ہوا۔ کیونکہ آپ کے نزدیکی رشتہ داروں (چچا پھوپھی ماموں اور خالہ) کی بیٹیوں سے آنحضرتؐ کے نکاح کے لئے یہ شرط بھی تھی کہ ان خواتین میں سے کسی نے آپ کے ساتھ ہجرت مدینہ کی ہو۔ (دیکھو سورت احزاب پ ۲۲) انہی حضرت زینب کے قصہ کے بعد آیت یَاۤاَیُّھَا النَّبِیُّ اِنَّاۤ اَحْلَلْنَا لَکَ تا آخر ۱۲ منہ

[2] صحیح بخاری وغیرہ کتب حدیث میں حضرت زینبؓ کی زبانی یہ جو منقول ہے کہ اور بیبیوں کے نکاح ان کے ولیوں نے کئے اور میرا نکاح اللہ تعالیٰ نے کیا۔ اسکے یہی معنی ہیں کہ میرے نکاح کے متعلق اللہ تعالیٰ نے آنحضرتؐ کو آسمان سے وحی کی۔ دیگر بیبیوں کے نکاح کے متعلق خصوصی وحی نہیں ہوئی۔ یہ معنی نہیں ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے نکاح کا خطبہ پڑھا ہو اور حضرت جبرائیل وکیل وگواہ ہوئے۔ فافہم۔ ۱۲ منہ





ہوگئی۔ بعد عدت کے اللہ کی وحی[2] سے آنحضرتؐ نے اپنی زوجیت میں لیا۔ جس سے متبنیٰ کی مطلقہ بیوی سے نکاح نہ کرنے کی ملکی رسم موقوف ہوگئی اور اللہ تعالیٰ نے اس نکاح کی علت غائی (علاوہ حضرت زینبؓ اور ان کے خاندان کی دلداری کے) یہی فرمائی ہے۔ **لِكَيْلَا يَكُوْنَ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ حَرَجٌ**'' (احزاب پ ۲۲) آنحضرتؐ کو اس نکاح کی کوئی ذاتی ضرورت نہ تھی اور نہ آپؐ اس کے لئے تیار تھے۔ چونکہ کتاب سراجاً منیراً میں آنحضرتؐ کی ازواج مطہرات کا ذکر صرف انکے ذاکرات ہونے کی وجہ سے ہے اس لئے ہم اس جگہ حضرت زینبؓ کے نکاح اول اور حضرت زیدؓ کے آنحضرتؐ کے متبنیٰ بننے کی حکمت اور پھر آنحضرتؐ سے نکاح ہونے کی خصوصیات وتفصیلات اور احادیث متعلقہ کی شرح اور اس نکاح کے متعلق اس وقت کے کفار اور اس وقت کے عیسائی اور آریہ مخالفین کے اعتراضات کے جواب قصداً نظر انداز کرتے ہیں[1]۔

**فضائل وخصائل**:۔ حضرت زینبؓ نہایت ریاضت کش، عبادت گزار اور شب بیدار تھیں۔ نفلی روزے کثرت سے رکھتی تھیں۔ عادات میں طبعی سادگی تھی۔ جس کے حق میں شوہر کے اور شوہر بھی معمولی درجے کا نہیں بلکہ پیغمبر اللہ کے الفاظ **اَوَّاهَة**'' ہوں۔ یہ اس کی اتم درجے کی تعریف ہے۔ حافظ ابن عبد البرؒ ان کے ترجمہ میں باسناد نقل کرتے ہیں کہ آنحضرتؐ نے حضرت عمرؓ سے خطاب کرکے فرمایا تھا کہ زینت **اَوَّاه**'' ہے۔ کسی نے پوچھا حضورؐ! اواہ (کے معنی) کیا؟ آپؐ نے فرمایا۔ **اَلْخَاشِعُ الْمُتَضَرِّعُ اِنَّ اِبْرَاهِيْمَ لَحَلِيْمٌ ''اَوَّاهٌ'' ''مُنِيْبٌ''**۔ یعنی جو اللہ کی درگاہ میں فروتنی کرے اور گڑگڑا کر زاری کرے۔''

---

[1] حاشیہ میں اتنا ذکر کردینا ضروری ہے کہ وہ روایات جن کی رو سے مخالفین کو اعتراض کا موقع ملتا ہے۔ محدثین کے نزدیک قابل اعتبار نہیں ہیں حافظ ابن کثیرؒ اپنی تفسیر فرماتے ہیں۔ ذکر ابن ابی حاتم وابن جریرؒ ههنا آثارا عن بعض السلف رضی الله عنهم احببنا ان نضرب عنها صفحا لعدم صحتها فلا نوردها. ۱۲ منہ

اسی طرح اپنی تاریخ البدایہ والنہایہ میں بھی اس کا اشارہ کسی قدر صراحت کے ساتھ کرتے ہیں (ذکر نکاح حضرت زینب بنت جحشؓ جلد ۳ ص ۱۳۵، ۱۳۶) ۱۲ منہ

جیسا کہ حضرت ابراہیمؑ کی نسبت فرمایا۔ اِنَّ اِبْرَاهِيْمَ لَحَلِيْمٌ اَوَّاهٌ مُّنِيْبٌ ۔ ؎۱

استیعاب اصابہ اور تاریخ حافظ ابن کثیرؒ میں امہات المومنین حضرت عائشہ وام سلمہ (رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُنَّ كُلِّهِنَّ) سے جو روایات حضرت زینبؓ کے خصائل کے متعلق منقول ہیں۔ ان کا مجموعی خلاصہ حسب ذیل ہے۔

۱۔ عن عائشہؓ: حضرت زینب سے بڑھ کر دیندار۔ اللہ سے ڈرنے والی سچ بولنے والی، صلہ رحمی کرنے والی، زہد کے ساتھ اپنے ہاتھ سے دستکاری سے صدقہ کرنے والی اور اللہ کا قرب ڈھونڈنے والی کوئی عورت نہیں تھی۔

۲۔ آنحضرت ﷺ کی نظر میں قدرومنزلت میں میرے مقابلہ کی کوئی عورت زینب بنت جحشؓ کے سوا نہیں تھی۔ (استیعاب صفحہ ۷۳۴)

۳۔ حافظ ابن کثیرؒ اپنی تاریخ میں فرماتے ہیں:۔

"حضرت زینب بنت جحشؓ پہلی مہاجرات خواتین سے تھیں۔ کثیر الخیر اور کثیر الصدقہ تھیں۔ نیز حضرت عائشہؓ سے نقل کرتے ہیں کہ میں نے کوئی عورت حضرت زینبؓ سے دین میں بہتر اور اللہ سے ڈرنے والی اور سچ بولنے والی اور صلہ رحمی کرنے والی اور امانت وصدقہ والی ہرگز نہیں دیکھی۔ نیز بحوالہ صحیح بخاریؒ وصحیح مسلم حضرت عائشہؓ سے نقل کرتے ہیں کہ آنحضرتؐ نے (واقعہ افک پر) میری بابت حضرت زینبؓ سے پوچھا اور وہ تھیں جو آنحضرتؐ کی ازواج میں سے میری مدمقابل تھیں۔ پس اللہ تعالیٰ نے ان کو ان کی پرہیزگاری کی وجہ سے بچالیا اور کہنے لگیں، یارسول اللہ! میں اپنے آنکھ اور کان کی حفاظت کر کے کہتی ہوں کہ میں نے (عائشہؓ میں) سوائے نیکی کے اور کچھ نہیں معلوم کیا۔" (تاریخ ابن کثیر جلد ۴ صفحہ ۱۴۸۔۱۴۹) ۱۲منہ

؎۱ استیعاب جلد ۲ ص ۷۳۴۔ ۱۲منہ





۴۔ عَنْ اُمِّ سَلَمَةَؓ كَانَتْ صَالِحَةً صَوَّامَةً قَوَّامَةً صَنَّاعًا تَصَدَّقُ بِذٰلِكَ عَلَى الْمَسَاكِيْنِ ؎۱ (اصابہ جلد ۸ صفحہ ۱۰۱) "یعنی حضرت زینبؓ صالحہ تھیں، عام طور پر نفلی روزے رکھنے والی رات کو تہجد کا قیام کرنے والی، دستکار تھیں۔ جس سے مساکین پر صدقہ کرتی تھیں۔"

یہ شہادت ان کی سوکنوں کی ہے۔ جس سے بڑھ کر دیگر کوئی شہادت نہیں ہوسکتی۔ کیونکہ اکثر سوکنوں میں حسد وبغض رہتا ہے۔ جب وہ ان کی صلاحیت کی ایسی پرزور شہادت دیں تو ان کی صالحیت میں کیا کلام؟

خودداری بھی انسان میں خاص نیک صفت ہے۔ اس سے انسان اپنے پاؤں پر کھڑا رہتا ہے اور دوسرے کے سہارے پر زندگی گزارنے کی ذلت سے بچا رہتا ہے۔ حضرت زینبؓ میں یہ وصف بھی بدرجہ اتم تھا۔ چمڑہ رنگنے میں خوب مہارت تھی اور یہی ان کی دستکاری تھی۔ آنحضرتؐ کے بعد اسی پر گزر اوقات تھی اور اسی سے صدقہ خیرات کرتی تھیں۔ حضرت عمرؓ کو ازواج مطہرات کی آسائش واعزاز واکرام کا خاص خیال رہتا تھا۔ اپنے عہد خلافت میں سب ازواج مطہرات کے وظائف مقرر کئے اور حضرت زینبؓ کا بھی وظیفہ مقرر کیا اور ان کو بھیجا حضرت زینبؓ نے وہ سارا روپیہ جو دس بارہ ہزار درہم تھے۔ اپنے خویشوں اور دیگر مسکینوں پر صدقہ کردیا (فتوح البلدان البلاذریؒ) حضرت عمرؓ کو خبر پہنچی تو کہنے لگے۔ یہ ایسی خاتون ہے۔ جس سے نیکی حاصل ہوتی ہے۔ خود حاضر خدمت ہوکر سلام بھیجا اور کہا، آپ نے وہ مال تقسیم کردیا ہے، مجھے اس کی خبر پہنچ گئی ہے۔ میں آپکی ضرورتوں کے لئے ایک ہزار اور بھیجتا ہوں۔ لیکن آپ نے اسے بھی اسی طرح تقسیم کردیا اور کہنے لگیں اللہ! یہ مال مجھ کو آئندہ سال نہ پائے کیونکہ مال فتنہ ہوتا ہے (اصابہ)

؎۱ کتب رجال صحابہؓ وصحابیاتؓ سے یہ عاجز باستقراء اس نتیجہ پر پہنچا ہے کہ صحابہؓ زمانہ میں جو کوئی زہد وقناعت اور فقرودرویشی اور تعبد سے زندگی گزارتا تھا۔ اسے صالح کہتے تھے۔ کیونکہ عمل واخلاق میں صالحیت اور عادات میں سادگی طریق تصوف کا امتیازی وصف ہے۔ یہ امر میں نے اپنے مسلک کی تائید کیلئے تصنع سے نہیں بنایا۔ بلکہ استقراء سے یہی سمجھا ہے۔ واللہ اعلم! ۱۲منہ

**موت کی تیاری:۔** آپ نے اپنا کفن اپنی اسی دستکاری سے اپنی زندگی ہی میں بنا رکھا تھا۔ بیماری کے دنوں میں وصیت کی کہ حضرت عمرؓ میرے لئے کفن بھیجیں گے، ایک کفن مجھے پہنا دینا اور دوسرا صدقہ کر دینا۔ سو آپ کی وفات پر حضرت عمرؓ نے کفن بھیجا۔ آپ کی ہمشیرہ حمنہؓ نے حضرت عمرؓ والا تو ان کو پہنا دیا اور ان کا اپنا تیار کردہ کفن صدقہ کر دیا۔

**وفات اور جنازہ:۔** آنحضرت ﷺ کی وفات کے بعد آپکی ازواج میں سے سب سے پہلے ۲۰ھ میں یہی حضرت زینبؓ فوت ہوئیں۔ آنحضرتؐ نے فرمایا تھا کہ "تم میں سے مجھ سے سب سے پہلے وہ ملیگی جو لمبے ہاتھ والی ہے۔" (صحیح مسلم)

حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں۔ کہ ہم (ازواج النبی) آنحضرتؐ کی وفات شریف کے بعد جب کسی ایک کے گھر میں جمع ہوتیں تو دیواروں پر ہاتھ رکھ رکھ کر ناپتی تھیں، ہم ایسا کرتی رہیں حتیٰ کہ (سب سے پہلے) حضرت زینبؓ بنت جحش فوت ہوئیں وہ چھوٹے قد کی تھیں اور ہم میں سے لمبی نہ تھیں، پس اس وقت ہم نے پہچانا کہ آنحضرتؐ کی صدقہ میں ہاتھ کا لمبا ہونا مراد تھی۔ حضرت زینبؓ دستکار تھیں[1]۔ آپ ۲۰ھ میں خلافت فاروقی میں فوت ہوئیں۔ اس وقت انکی عمر پچاس سال کی تھی۔ حضرت عمرؓ نے خود جنازہ پڑھایا۔ حضرت عائشہ نے ان کی وفات پر کہا۔ **لَقَدْ ذَهَبَتْ حَمِيدَةٌ مُتَعَبِّدَةٌ مَفْزَعُ الْيَتَامَى وَالْأَرَامِلِ**[2]، یعنی آہ! آج نیک بخت اور عبادت گزار اور یتیموں اور بیوہ عورتوں کی فریاد رس خاتون فوت ہوگئی۔

**تنبیہ:۔** ہم نے حضرت زینبؓ کے خصائل کسی قدر طوالت سے اس لئے بیان کئے ہیں کہ امت محمدیہؐ کی صالحہ بیویاں نیکی میں ان کی پیروی کریں نیز کوئی دستکاری اور ہنر بھی سیکھیں تا کہ (اللہ نخواستہ) اپنے مصیبت کے وقت میں عزت کی زندگی بسر کرسکیں۔

**واللہ الھادی والموفق للخیر۔**

ل اور چمڑہ رنگ کر اور موزہ سی کر وہ اس مال کو فی سبیل اللہ صدقہ کر دیا کرتی تھیں، ۲ اصابہ جلد ۸ ص ۲۰۲





**۸۔ ام المومنین حضرت ام حبیبہؓ:۔** رملہ نام تھا۔ ابوسفیان کی دختر نیک اختر تھیں۔ ان کی والدہ صفیہ حضرت عثمانؓ کی پھوپھی تھیں۔ آنحضرتؐ سے ان کا نسب نامہ عبد مناف پر جا ملتا ہے، پہلے آنحضرتؐ کی پھوپھی امیمہ کے بیٹے اور ام المومنین حضرت زینب بنت جحشؓ کے بھائی عبیداللہ سے بیاہی گئیں۔ ان سے ان کی ایک دختر حبیبہ نامی پیدا ہوئی جس کی وجہ سے انکی کنیت ام حبیبہ ہوئی اور اصل نام کی نسبت زیادہ مشہور ہوگئی۔

حضرت زینبؓ کے ذکر میں گزر چکا ہے کہ آنحضرتؐ کی پھوپھی امیمہ[1] کی اولاد (بیٹے اور بیٹیاں) دعوت اسلام کے شروع ہی میں مشرف باسلام ہوگئی تھی۔ پس حضرت ام حبیبہؓ بھی اپنے سسرال والوں کے ساتھ ہی اسلام لے آئیں۔ لیکن ان کا باپ ابوسفیان اور دونوں بھائی یزید اور معاویہ، بہت دیر بعد فتح مکہ پر مسلمان ہوئے گویا حضرت ام حبیبہؓ اپنے باپ کے گھر میں سے سب سے پہلے ایمان لائیں۔

آپ نہایت سنجیدہ مزاج، کامل الایمان، مستقیم الحال اور صالح الاعمال خاتون تھیں۔ ابتدائے اسلام میں جو تکالیف دوسرے مسلمانوں پر تھیں۔ وہ ان پر بھی تھیں۔ لیکن انہوں نے نہایت استقامت سے ان کا مقابلہ کیا۔ چنانچہ اپنے خاوند کے ساتھ حبش کی ہجرت میں شریک حال تھیں۔ وہاں ان پر جو کیفیت گزری اس سے ان کی دینی استقامت اور ایمانی قوت کا اندازہ ہوسکتا ہے۔

یہ معلوم ہے کہ اہل مکہ میں اسلام سے پیشتر شراب نوشی کا رواج عام تھا۔ حبشہ میں پہنچکر عیسائیوں سے بود و باش کرنے سے عبیداللہ کی طبیعت قائم نہ رہی۔ چنانچہ عیسائی ہوگیا۔ اس نے حضرت ام حبیبہؓ کو بھی اپنے ساتھ ملانا چاہا۔ لیکن یہ ایمان پر قائم رہیں۔

ل آنحضرتؐ کی یہ پھوپھی امیمہؓ قریش کے خاندان بنو اسد خزیمہ میں بیاہی ہوئی تھیں یہ خاندان بنو امیہ کا حلیف تھا۔ پس حضرت ام حبیبہؓ کا آنحضرتؐ کی زوجیت میں آنا اس نظر سے بھی اسلام کے لئے مفید تھا۔ ۱۲ منہ

حضرت ام حبیبہؓ پر یہ وقت سخت ابتلا کا تھا۔ ملک عیسائی ہے۔ حکومت کا نظم و نسق عیسائی ہاتھوں میں ہے۔ یہ پردیس میں ہیں۔ عورت ذات ہیں۔ خاوند عیسائی ہو گیا۔ اس کا ساتھ چھوڑنا بھی سخت مشکل ہے ایسی حالت میں ضعیف الایمان کے لئے کئی قسم کے لالچ اور خوف موثر ہو سکتے ہیں۔ وطن دور ہے، میکے والوں کا حال معلوم ہے کہ سب کافر اور دین کے دشمن ہیں۔ جن لوگوں کے ہاتھوں ہجرت پر مجبور ہوئیں۔ وہ انہیں کے ساتھ کے ہیں۔ رئیس مکہ ابوسفیان کی بیٹی ہونے کے باوجود مکہ میں رہنے کی جگہ نہیں۔ ایسی حالت میں ایمان پر قائم رہنا آسان نہیں تھا۔ لیکن واہ رے! حضرت ام حبیبہؓ! اللہ کی ہزارہا بلکہ بیشمار رحمتیں ہوں آپ پر۔ کس استقلال و استقامت سے ایمان پر قائم رہیں۔ سبحان اللہ! یہ وہی کیفیت ہے۔ جو ہرقل شہنشاہ روم نے ابوسفیان وغیرہ تجار مکہ سے کہی تھی کہ جب ایمان کی بشاشت دل میں سرایت کر جائے (اور بطور خلط رابطی کے اس کے ساتھ متحد ہو جائے) تو آدمی دین سے نہیں پھر سکتا۔

جو لوگ اللہ کے رستے میں ایذاؤں اور مصیبتوں پر صبر کریں اور تکالیف کو برداشت کریں۔ اللہ تعالیٰ کا ان کو دنیا میں بھی نیک جگہ دینے کا وعدہ ہے۔ اس کے مطابق حضرت ام حبیبہؓ کی قسمت جاگی کہ آنحضرتؐ نے اپنے رشتہ کی قدامت اور اسلام کے سبب ان کی ہجرت اور پردیس میں خاوند کے عیسائی ہو جانے پر بھی دین میں استقامت کے لحاظ سے قدردانی فرمائی کہ نجاشی کو ام حبیبہؓ کے نکاح کے متعلق لکھا۔ نجاشی نے ام حبیبہؓ کو پیغام پہنچایا اور انہوں نے نہایت خوشی سے اس پیغام کو قبول کیا۔ جس کی تفصیل خود حضرت ام حبیبہؓ کی زبانی استیعاب وغیرہ کتب میں مذکور ہے۔

**خصائل:۔** حضرت ام حبیبہؓ میں دینی حمیت بہت تھی۔ چنانچہ جب ان کا باپ ابوسفیان آنحضرتؐ سے صلح حدیبیہ کی میعاد بڑھانے کے لئے مدینہ شریف میں گیا اور حضرت ام حبیبہؓ کے گھر میں گیا اور رسول اللہ کے فراش (بچھونے) پر بیٹھنے لگا۔ تو حضرت ام حبیبہؓ نے بچھونا کھینچ کر لپیٹ دیا۔ ابوسفیان کہنے لگا۔ بیٹی (یہ کیا؟) کیا تو نے اس بستر کی وجہ سے مجھ





سے بے رغبتی کی ہے یا اس بستر سے میری وجہ سے؟ (یعنی اسے میرے لائق نہیں جانا) حضرت ام حبیبہؓ نے کہا (نہیں) بلکہ یہ رسول اللہ کا بستر ہے اور آپ مشرک نجس ہیں۔ ابو سفیان نے کہا۔ تجھے میرے پیچھے برائی لگ گئی ہے۔''

۲۔ حضرت ام حبیبہؓ میں رجوع الی اللہ بہت تھا۔ چنانچہ حافظ ابن حجرؒ نے اصابہ میں طبقات ابن سعدؒ سے حضرت عائشہؓ کی روایت سے ذکر کیا کہ حضرت عائشہؓ نے کہا۔ کہ حضرت ام حبیبہؓ نے اپنی موت کے قریب مجھے بلایا اور کہا ہم میں وہ باتیں ہو جاتی ہیں جو سوکنوں میں ہو جایا کرتی ہیں، سو مجھے معاف کر دینا۔ میں نے ان کو معاف کر دیا اور انکے لئے اللہ سے بخشش مانگی۔ اسی طرح انہوں نے حضرت ام سلمہؓ کو بھی بلا کر کہا اور ۴۴ھ میں مدینہ شریف میں فوت ہو گئیں[1]۔ رضی اللہ تعالیٰ عنہن۔

۹۔ **ام المومنین حضرت صفیہؓ:۔** آپ خیبر کے مشہور خاندان بنی نضیر سے تھیں۔ نسب میں حضرت ہارون علیہ السلام کی اولاد سے ہیں۔ ۷ھ میں جب خیبر فتح ہوا تو یہ بھی سبایا[2] میں آئیں حضرت بلالؓ ان کو اور ان کے ایک چچیرے بھائی کو آنحضرتؐ کی خدمت میں لائے۔ ان کے ساتھ ایک اور عورت بھی تھی۔ حضرت بلالؓ ان کو اس رستے سے لائے۔ جس طرف یہودیوں کے مقتولوں کی لاشیں پڑی تھیں۔ جب اس عورت نے اپنی قوم کی لاشیں دیکھیں۔ تو وہ چیخنے چلانے۔ منہ پیٹنے اور سر پر خاک ڈالنے لگی۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا **اَغْرِبُوْا هٰذِهِ الشَّيْطَانَةَ عَنِّيْ** ''یعنی اس شیطان عورت کو میری نظر سے دور کر دو۔ اور حضرت بلالؓ سے فرمایا۔ **اَتَزْعَبُ الرَّحْمَةُ مِنْ قَلْبِكَ حِيْنَ تَمُرُّ بِالْمَرْاَتَيْنِ عَلٰى قَتْلَاهُمَا** ۱۲ یعنی جب تو ان دو عورتوں کو انکے مقتولوں کی لاشوں کے سامنے سے لیکر

---

[1] یہ سب واقعات استیعاب اور اصابہ میں مذکور ہیں۔ ۱۲ منہ

[2] قیدیوں۔ ۱۲ منہ

گزر رہا تھا۔ تو تیرے دل سے رحم دور ہو گیا تھا؟" یعنی تجھ کو اس رستے سے نہیں گزرنا چاہیے تھا۔ کیونکہ عورتیں ضعیف القلب اور کم حوصلہ ہوتی ہیں۔ سبحان اللہ! ہر ایک کو اس کی غلطی پر متنبہ کر دیا۔ اس عورت کو اس کی رسم جاہلیت کی پیروی کرنے پر اور حضرت بلالؓ کو دور اندیشی اور موقع شناسی کے خلاف کرنے پر۔

**حضرت صفیہؓ کا اعزاز:۔** اوپر گزر چکا ہے کہ حضرت صفیہؓ حضرت ہارونؑ کی نسل سے تھیں۔ علاوہ اس شرافت نسبی کے حیثیت میں بھی سردار کی بیٹی اور سردار کی بیوی تھیں۔ جب آنحضرتؐ کی خدمت میں پیش کی گئیں۔ تو آپؐ سے عرض کیا گیا۔ **اِنَّهَا سَيِّدَةُ قُرَيْظَةَ وَالنَّضِيْرِ مَا تَصْلُحُ اِلَّا لَكَ** یعنی وہ قبیلہ بنی قریظہ اور قبیلہ بنی نضیر ہر دو کی سردار ہے۔ وہ سوائے آپ کے کسی دیگر کے لائق نہیں۔ "یعنی اس کی عزو بزرگی اس سے بہت بلند ہے کہ کسی سپاہی کے حصے میں آئے۔ اور لونڈی ہو کر رہے، وہ نبی اللہ کے گھر میں رانی ہو کر رہنے کے لائق ہے۔ پس آنحضرتؐ نے اسے اپنی ذات گرامی کے لئے مخصوص کیا اور لونڈی نہیں رہنے دیا۔ بلکہ آزاد کر کے اور نکاح میں لا کر شرف زوجیت بخشا۔ جس سے وہ واقعی رانی اور قیامت تک ام المومنین ہو گئیں[1] آنحضرتؐ نے ان کے نکاح کے ولیمہ پر اپنے اصحاب میں ستو اور کھجوریں تقسیم کیں۔ آنحضرتؐ ان کے اعزاز و اکرام کا لحاظ ہمیشہ رکھتے رہے۔ جیسا کہ واقعات آئندہ سے ظاہر ہو جائے گا۔ انشاء اللہ!

**فائدہ نمبر ا:۔** حضرت صفیہؓ کے آنحضرتؐ کے نکاح میں آنے سے صدہا سال کے جدا شدہ دو ہم جدیوں میں پھر از سر نو رشتہ قائم ہو گیا۔ یعنی بنی اسحاق اور بن اسمٰعیل جو ایک ہی جد امجد حضرت ابراہیم کی اولاد تھے اور ایک دوسرے سے بیگانے ہو رہے تھے۔ ان میں پھر ملاپ ہو گیا۔ **اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ۔**

---

[1] یہ آنحضرتؐ کا دائمی خلق تھا۔ کہ آپؐ ہر قوم کے ذی عزت کی عزت کرتے تھے۔ قاضی عیاضؒ شفا میں نقل کرتے ہیں۔ كَانَ يُكْرِمُ كَرِيْمَ كُلِّ قَوْمٍ۔ ۱۲ منہ





**فائدہ نمبر ۲:۔** آنحضرتؐ نے جو حضرت صفیہؓ کو شرف زوجیت بخشا۔ تو یہ شاہی دستور العمل کے عین مطابق ہے کہ اس سے مفتوح شاہی خاندان اور ان کے متعلقین کی عزت و حیثیت قائم رہتی ہے۔ سکندر نے جب دارا پر فتح پائی تو اس کی دختر سے شادی کر لی۔ اسی طرح محمد بن قاسم نے جب راجہ داہر والئے گجرات پر فتح پائی تو اس کی دختر کو شرف زوجیت بخشا۔ یہ چڑنے کی بات نہیں۔ بڑوں کی باتوں کو بڑے دل اور اونچی نظر سے دیکھنا چاہیے۔

**خصائل و شمائل:۔** حضرت صفیہؓ صورت و سیرت ہر دو میں باکمال تھیں۔ ام سنان جو ان کی رسم عروسی میں شامل تھیں۔ کہتی ہیں۔ **كَانَتْ مِنْ اَضْوَءِ مَا يَكُوْنُ مِنَ النِّسَآءِ** عورتیں جہاں تک روشن چہرہ ہو سکتی ہیں۔ حضرت صفیہؓ ان عورتوں میں سے تھیں۔ سیرت میں بھی نہایت فراخ دل تھیں۔ جب خیبر سے مدینہ شریف میں آئیں اور خاتون جنت حضرت فاطمہؓ بھی ان کو دیکھنے آئیں۔ تو سونے کی بالیاں جو ان کے کانوں میں تھیں۔ ان میں سے بعض حضرت خاتون جنت کو اتار دیں اور کچھ ان عورتوں کو دیں جو حضرت فاطمہؓ کے ساتھ تھیں۔

استیعاب میں کہا ہے **كَانَتْ صَفِيَّةُ "حَلِيْمَةً" عَاقِلَةً فَاضِلَةً۔**

یعنی "حضرت صفیہؓ (مزاج کی حلیم، دماغ کی عقلمند اور (اخلاق میں) صاحب فضل و کمال تھیں۔ اسی طرح حافظ ذہبیؒ "تجرید" میں کہتے ہیں کانت من عقلاء النساء لها شرف فی قومها ۱۲

یعنی "حضرت صفیہؓ عقلمند عورتوں میں سے تھیں اور یہ اپنی قوم میں بہت معزز تھیں۔

زمانہ اسلام میں بھی اپنے یہودی رشتہ داروں سے صلہ رحمی کا سلسلہ نہیں توڑا۔

آپ کی ایک (بے وفا) لونڈی نے حضرت عمرؓ کے پاس شکایت کی کہ حضرت صفیہؓ یوم سبت (ہفتہ) سے محبت رکھتی ہیں اور یہودیوں سے احسان و سلوک کرتی رہتی ہیں۔ حضرت عمرؓ

نے آپ کو سلام بھیج کر دریافت کیا تو آپ نے فرمایا کہ جب سے اللہ تعالیٰ نے مجھے سبت کے بدلے جمعہ دیدیا ہے مجھے اس کی محبت نہیں رہی اور رہے یہود، سو میرا ان سے رشتہ ہے اور میں اس وجہ سے ان سے سلوک کرتی رہتی ہوں۔[1] پھر حضرت صفیہؓ نے اس لونڈی کو بلا کر پوچھا کہ تجھ کو اس شکایت پر کس چیز نے آمادہ کیا تھا۔ اس نے جواب میں کہا ''شیطان نے''۔ آپ نے اس لونڈی کو آزاد کر کے رخصت کردیا۔ (موجب خفگی پر بھی احسان) سبحان اللہ (استیعاب)

۳۔ حضرت صفیہؓ کو آنحضرتؐ سے اور آنحضرتؐ کو ان سے کمال محبت تھی۔ چنانچہ جس بیماری میں آنحضرتؐ کی وفات شریف ہوئی۔ اس میں آپؐ کی سب ازواج مطہرات آپؐ کے پاس جمع ہو کر بیٹھیں۔ حضرت صفیہؓ نے کہا۔ حضور! میں آرزو رکھتی ہوں کہ جو تکلیف آپؐ کو ہے وہ مجھے ہو جائے۔ دیگر ازواج نے اس پر ان کی طرف گھور کر دیکھا آنحضرتؐ نے فرمایا۔ وَاللّٰہِ اِنَّھَا لَصَادِقَۃٌ''۔ یعنی واللہ! وہ سچی ہے۔ (مختصر)

۴۔ ایک دن آنحضرتؐ حضرت صفیہؓ کے حجرے میں تشریف لائے۔ تو آپ رو رہی تھیں۔ آنحضرتؐ نے دریافت کیا۔ تو انہوں نے عرض کیا۔ کہ مجھے یہ خبر پہنچی ہے کہ حضرت عائشہؓ اور حضرت حفصہؓ کہتی ہیں کہ ہم دونوں آنحضرتؐ کے نزدیک تم سے زیادہ قابل عزت ہیں۔ اس لئے کہ ہم آپؐ کی ازواج ہونے کے علاوہ آپؐ کے چچیرے رشتہ سے ہیں۔ (یعنی ہم قریش ہیں۔ جن کی نسب اوپر جا کر آنحضرتؐ سے مل جاتی ہے) آنحضرتؐ نے فرمایا۔ تم نے ان سے کیوں نہ کہہ دیا کہ تم مجھ سے کس طرح بہتر ہو۔ میرے شوہر محمدؐ ہیں اور میرے باپ ہارونؑ ہیں اور میرے چچا موسیٰؑ ہیں۔ (استیعاب)

ل اسلام نے ان غیر مسلموں سے خصوصاً غیر مسلم رشتہ داروں سے احسان و سلوک بند نہیں کیا۔ جو تخریب اسلام میں سعی نہ کرتے ہوں (دیکھو سورت ممتحنہ پ ۲۸) ۱۲ منہ





۵۔ حصن حصین میں سنن ابی داؤد اور مستدرک حاکم کے حوالہ سے لکھا ہے کہ آنحضرتؐ (ایک دن) حضرت صفیہؓ کے پاس گئے تو ان کے سامنے چار ہزار گٹھلیاں رکھی تھیں۔ جن پر وہ وظیفہ تسبیحات پڑھتی تھیں۔ آنحضرتؐ نے فرمایا (صفیہ!) جب سے میں تمہارے سر پر کھڑا ہوں میں نے اس سے زیادہ[1] تسبیحات کہی ہیں انہوں عرض کیا (حضور!) وہ مجھے بھی سکھایئے آپؐ نے فرمایا:

**سُبْحَانَ اللّٰہِ عَدَدَ مَا خَلَقَ فِی السَّمَاءِ وَ سُبْحَانَ اللّٰہِ عَدَدَ مَا خَلَقَ فِی الْاَرْضِ وَ سُبْحَانَ اللّٰہِ عَدَدَ مَا بَیْنَ ذٰلِکَ وَ سُبْحَانَ اللّٰہِ عَدَدَ مَا ھُوَ خَالِقٌ'' وَ اللّٰہُ اَکْبَرُ مِثْلَ ذٰلِکَ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ مِثْلَ ذٰلِکَ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مِثْلَ ذٰلِکَ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ مِثْلَ ذٰلِکَ ۔**

۶۔ حضرت عثمانؓ کے خلاف جو فتنہ سبائیوں نے کھڑا کیا تھا۔ اس میں دیگر امہات المومنین کی طرح حضرت صفیہؓ بھی حضرت عثمانؓ کی حامی تھیں، جب حضرت عثمانؓ اپنے سکونتی مکان میں محصور ہو گئے اور سبائیوں نے ان کا پانی وخوراک بند کردی۔ تو حضرت صفیہؓ خچر پر سوار ہو کر ان کی امداد کو چلیں، تو رستے میں اشتر نخعی ملا۔ جو کوفی باغیوں کے ساتھ مدینہ شریف میں آیا ہوا تھا۔ اس نے حضرت صفیہؓ کے خچر کے منہ پر ضربیں ماریں۔ حضرت صفیہؓ نے کہا۔ مجھے واپس جانے دو اور مجھے رسوا نہ کرو پھر آپ نے اپنے مکان اور حضرت عثمان کے مکان تک آنے جانے کے لئے سبط اکبر حضرت حسنؓ کو مقرر کیا اور ان کے ہاتھ طعام اور پانی بھیجتی رہیں۔ (اصابہ کتاب النساء)

**روایت حدیث:۔** حضرت صفیہؓ سے کئی ایک اکابر تابعینؒ نے احادیث روایت کیں۔ ایک ان میں سے امام زین العابدین بھی ہیں۔

**وفات:۔** آپ حضرت معاویہؓ کی خلافت میں ۵۰ھ یا ۵۲ھ میں فوت ہوئیں۔ رضی اللہ عنہا وارضاھا۔

ل زیادتی کبھی مقدار و تعداد میں ہوتی ہے اور کبھی قدر و قیمت اور ثواب و برکت میں۔ یہاں پر دوسری قسم کی زیادتی مراد ہے۔ ۱۲ منہ

۱۰۔ ام المومنین حضرت میمونہ ہلالیہؓ:۔ حضرت عبداللہ بن عباسؓ کی خالہ تھیں۔ آنحضرتؐ سے تہجد کی نماز سیکھنے کے لئے حضرت عبداللہ بن عباسؓ انہی کے گھر پر سوئے تھے۔[1] آنحضرتؐ کے ان سے کئی ایک رشتے تھے۔ ان کی بہنیں بہت تھیں۔ کچھ ماں باپ ہر دو کی طرف سے کچھ صرف باپ کی طرف سے اور کچھ صرف ماں کی طرف سے چنانچہ ذیل کی تفصیل سے یہ امر واضح ہو جائے گا۔

۱۔ انکی بڑی بہن لبابۃ الکبریٰ (ہر دو سے) آنحضرتؐ کے چچا حضرت عباسؓ کی بیوی تھیں۔ انہی کے بطن مبارک سے حضرت عبداللہ اور فضل وغیرہ چھ پسران حضرت عباسؓ صاحبان فضل وکمال پیدا ہوئے۔ عورتوں میں سے حضرت خدیجہؓ کے بعد سب سے پہلے یہی لبابۃ الکبریٰ ایمان لائیں۔ آنحضرتؐ ان کی ملاقات کو تشریف لایا کرتے تھے اور یہاں قیلولہ بھی فرمایا کرتے تھے۔ (استیعاب جلد ۲ صفحہ ۷۵۸)

۲۔ اسماء بنت عمیس (ماں سے) حضرت علیؓ کے بھائی حضرت جعفرؓ کے نکاح میں تھیں۔

۳۔ سلمیٰ بنت عمیس (ماں سے) آنحضرتؐ کے چچا حضرت حمزہؓ کی بیوی تھیں۔

۴۔ زینبؓ بنت خزیمہ (ماں سے) خود آنحضرتؐ کی ازواج مطہرات سے تھیں۔ ان کی نیکی اور سخاوت کی وجہ سے انکو ام المساکین کہتے تھے۔ نکاح کے بعد صرف دو ماہ زندہ رہیں اور آنحضرتؐ کے سامنے فوت ہو گئیں۔ ان کا ذکر سابقا گزر چکا ہے۔ حضرت سلمیٰ بنت عمیسؓ کے ذکر میں استیعاب میں لکھا ہے کہ یہ ان بہنوں میں سے ایک ہیں۔ جن کے حق میں آنحضرتؐ نے فرمایا۔ "اَلْاَخَوَاتُ مُؤْمِنَاتٌ"۔ یعنی سب بہنیں مومن ہیں۔[2]

---

[1] صحیح بخاری ۱۲ منہ

[2] استیعاب جلد دوم ص ۷۳۷۔ ۱۲





اس تفصیل سے واضح ہو گیا کہ آنحضرتؐ سے انکے رشتے کتنی جہت سے تھے، حضرت میمونہؓ بیوہ ہو چکی تھیں۔ حضرت عباسؓ کو انکی آبادی کی فکر تھی۔ ان سے پیشتر انکی بہن حضرت زینب آنحضرتؐ کے نکاح میں تھیں۔ جو دو ماہ زندہ رہ کر فوت ہو گئیں۔ ان سب باتوں پر نظر کر کے حضرت عباسؓ نے آنحضرتؐ سے کہا تو آپؐ نے چچا صاحب کی صوابدید کو درست جان کر حضرت صفیہؓ کے نکاح کے بعد حضرت میمونہؓ کو بھی شرف زوجیت بخشا اور پانچ صد درہم مہر مقرر ہوا۔ یہ واقعہ ۷ھ میں فتح خیبر کے بعد آنحضرتؐ کی عمرۃ القضا سے واپسی پر ہوا۔ مقام سرف پر رسم عروسی ادا کی گئی۔ قدرت اللہ کی کہ قریبا نصف صدی کے بعد یعنی ۵۱ھ میں اسی مقام پر ان کا انتقال ہوا۔ آنحضرتؐ کا یہ آخری نکاح تھا۔ ان کے بعد آپؐ نے کوئی نکاح نہیں کیا اور بقول بعض ان کی وفات ۶۰ھ کے بعد ہوئی اور آنحضرتؐ کی ازواج میں سب سے آخر میں یہی فوت ہوئیں۔ لیکن یہ واقدی کی روایت ہے اور اس میں نزاع ہے۔[1] سب سے آخر حضرت ام سلمہ فوت ہوئیں۔[2]

**خصائل:۔** حضرت میمونہؓ نہایت نیک سیرت تھیں۔ حضرت عائشہؓ کے الفاظ ہیں۔ **اِنَّهَا كَانَتْ مِنْ اَتْقَانَا لِلّٰهِ وَاَوْصَلِنَا رَحِمًا**۔[3] یعنی "وہ (حضرت میمونہؓ) ہم میں سب سے زیادہ اللہ تعالیٰ سے ڈرنے والیوں میں سے اور بڑھ کر صلہ رحمی کرنے والیوں میں سے تھیں۔ علم وعمل ہر دو میں صاحب فضل وکمال تھیں۔ ان کے بھانجے حضرت عبداللہؓ وغیرہ نے ان سے بہت کچھ سیکھا۔ رضی اللہ عنھم اجمعین۔

---

[1] اصابہ جلد ہشتم ص ۷۹۶۔ ۱۲ منہ۔ [2] اصابہ جلد ہشتم ص ۷۹۵۔ ۱۲ منہ

# خاتمہ

حضرت میمونہؓ آنحضرتﷺ کی آخری بیوی ہیں۔ نام یمن وبرکت کا حامل ہے۔ ان کی عادات بھی یمن وبرکت والی تھیں۔ ہم بھی بطور حسن خاتمہ اپنے اس مضمون کو انہی کے ذکر پر ختم کرتے ہیں اور امت کی خواتین مسلمہ سے امید رکھتے ہیں کہ وہ اپنی ماؤں یعنی ازواج مطہراتؓ کے حالات سے ذکر اللہ اور تقویٰ وطہارت اور اخلاق کی بلندی وپاکیزگی کا سبق لینگی۔ واللہ الموفق! اور اسی نقطہ نگاہ سے ہم نے ازواج مطہرات کے حالات کی تفصیل اس کتاب میں جس کا موضوع صوفیانہ طرز زندگی ہے۔ بیان کی ہے۔ واللہ الھادی!

یہ کتاب اللہ کی توفیق سے اختتام کو پہنچی۔ اللہ! تو اسے اپنے فضل سے قبول فرما اور اسے میرے لئے اور اس کے پڑھنے اور اس پر عمل کرنیوالوں کے لئے زادِ آخرت بنا۔ آمین

آخر میں ناظرین سے التماس ہے کہ اس فقیر حقیر پر تقصیر کے حق میں نیک دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ مجھے احسن عمل کی توفیق دے اور خاتمہ بالخیر سے جان قبض کرے۔ آمین

خادم سنت رسول کریمؐ، امیدوار مغفرت رب رحیم

عاجز محمد ابراہیم میر سیالکوٹی

تمّت بالخیر





## مختلف حالات وحاجات کی دعائیں

۱۔ مال میں برکت وافزونی:۔ مال میں افزونی اور برکت کی طلب ہو تو یہ درود شریف پڑھے۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ وَعَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ وَعَلَى الْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمٰتِ (رواہ ابی سعیدؓ)

ترجمہ:۔ یا اللہ! درود بھیج اوپر اپنے بندے اور اپنے رسول محمد (ﷺ) کے اور اوپر سب مومن مردوں کے اور مومن خاتونوں کے اور اوپر سب مسلمان مردوں اور سب مسلمان خواتین کے۔

کتنی دفعہ پڑھے:۔ حدیث شریف میں اس کے لئے خاص تعداد اور وقت کی قید نہیں۔ جس طرح اور حاجات کی دعائیں بغیر تخصیص تعداد اور وقت کے بطور وظیفہ پڑھی جاتی ہیں۔ اسی طرح اپنی اس حاجت یعنی مال کی افزونی اور برکت کو ذہن میں رکھ کر یہ درود شریف جب تک مال میں برکت مطلوب ہے بطور وظیفہ پڑھتے رہیں اور وقت اور تعداد اپنی فراغت اور شغل پر نظر کر کے خود مقرر کرلیں۔

۲۔ ادائے قرض کی دعا:۔ اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ (ت مس) (رواہ الترمذی)

ترجمہ:۔ یا اللہ! کفایت کر مجھے ساتھ اپنے حلال کے اپنے حرام سے اور بے پرواہ کر مجھے ساتھ اپنے فضل کے اس سے جو تیرے سوا ہے۔

دیگر دُعاء:۔ اَللّٰهُمَّ فَارِجَ الْهَمِّ كَاشِفَ الْغَمِّ مُجِيْبَ دَعْوَةِ الْمُضْطَرِّيْنَ رَحْمٰنَ الدُّنْيَا وَرَحِيْمَهَا اَنْتَ تَرْحَمُنِيْ فَارْحَمْنِيْ بِرَحْمَةٍ تُغْنِيْنِيْ بِهَا عَنْ رَحْمَةِ مَنْ سِوَاكَ (مس مز) (رواہ ابی بکر الصدیقؓ)

ترجمہ:۔ یا اللہ! جو تو کھولنے والا ہے فکر کا، اور دور کرنے والا ہے غم کا اور قبول کرنے والا ہے دعا بیقراروں کی، تو دنیا کا رحمٰن بھی ہے اور اس کا رحیم بھی۔ تو ہی مجھ پر رحم کرے گا۔ پس مجھ پر رحمت کر ایسی رحمت، کہ تو مجھے بے پرواہ کردے۔ اپنے ماسوا کی رحمت سے۔

نوٹ:۔ اس کی بھی تعداد اور وقت مقرر نہیں حسب مذکورہ بالا اپنی فراغت اور شغل کو دیکھ لیں اور نماز کے قعدہ اخیرہ میں پڑھنا مفید ہے۔

toobaa-elibrary.blogspot.com

۳۔ کوئی شے گم ہو جائے تو پڑھے:۔ اَللّٰھُمَّ رَآدَّ الضَّآئَۃِ وَھَادِیَ الضَّلٰلَۃِ اَنْتَ تَھْدِیْ مِنَ الضَّلَالَۃِ ارْدُدْ عَلَیَّ ضَآئَتِیْ بِقُدْرَتِکَ وَ سُلْطَانِکَ فَاِنَّھَا مِنْ عَطَآئِکَ وَفَضْلِکَ۔ (رواہ ابن عمرؓ)

ترجمہ:۔ یا اللہ! گم شدہ کے واپس لانے والے اور بھولے ہوئے کو راہ دکھانے والے! تو ہی راہ دکھاتا ہے بھول جانے پر، واپس لا میری گم شدہ چیز کو اپنی قدرت سے اور اپنے اختیار سے، پس وہ تیری ہی بخشش سے ہے اور تیرے ہی فضل سے ہے۔

نوٹ:۔ اس کو لکھ کر کاغذ کو دروازے پر لٹکا دے۔

۴۔ نظر بد کا دم:۔ جس چیز پر نظر بد کا اندیشہ ہو یا اس پر اثر ہو گیا ہو۔ تو یہ تعویذ پڑھ کر دم کرے یا لکھ کر گلے میں ڈال دے۔

اَعُوْذُ بِکَلِمٰتِ اللّٰہِ التَّآمَّۃِ مِنْ شَرِّ کُلِّ شَیْطَانٍ وَّھَآمَّۃٍ وَّمِنْ شَرِّ کُلِّ عَیْنٍ لَّامَّۃٍ (خ عدر) (رواہ ابن عباسؓ وابن مسعودؓ)

ترجمہ:۔ پناہ پکڑتا (پکڑتی) ہوں میں ساتھ اللہ کے کامل کلمات کے، ہر شیطان کی شرارت سے اور زہریلے جانور سے اور ہر برائی پہنچانے والی آنکھ کی شرارت سے۔"

۵۔ آسیب جنات کا دم:۔ آسیب زدہ کو سامنے بٹھا کر اس تعویذ سے دم کریں۔ خدا کے فضل سے آسیب جاتا رہیگا۔ اَعُوْذُ بِوَجْہِ اللّٰہِ الْکَرِیْمِ النَّافِعِ وَبِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّآمَّاتِ الَّتِیْ لَا یُجَاوِزُھُنَّ بَرٌّ وَّلَا فَاجِرٌ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ وَذَرَاَ وَبَرَاَ وَمِنْ شَرِّ مَا یَنْزِلُ مِنَ السَّمَآءِ وَمِنْ شَرِّ مَا یَعْرُجُ فِیْھَا وَمِنْ شَرِّ مَا ذَرَاَ فِی الْاَرْضِ وَمِنْ شَرِّ مَا یَخْرُجُ مِنْھَا وَمِنْ شَرِّ فِتَنِ اللَّیْلِ وَالنَّھَارِ وَمِنْ شَرِّ کُلِّ طَارِقٍ اِلَّا طَارِقًا یَّطْرُقُ بِخَیْرٍ یَا رَحْمٰنُ (رواہ ابن مسعودؓ)

ترجمہ:۔ پناہ پکڑتا (پکڑتی) ہوں ساتھ اللہ صاحب کرم اور مالک نفع کی ذات کے اور ساتھ خدا کے کامل کلمات کے جن سے چارہ نہیں کسی نیک کو اور کسی بد کو اس شے کی برائی سے جو اس نے بنائی اور پھیلائی اور پیدا کی اور اس کی برائی سے جو اترے آسمان سے اور چڑھے آسمان میں اور اس شے کی برائی سے بھی جو اس نے پھیلائی زمین میں اور اس شے کی برائی سے بھی جو نکلے زمین سے اور رات اور دن کے فتنوں کی برائی سے اور ہر آنے والے کی برائی سے مگر وہ آنے والا جو آئے ساتھ بھلائی کے، اے نہایت مہربان (اللہ)

## تَمَّتْ بِالْخَیْرِ